# حقوق العباد

چند برس پرانی بات ہے' ایک امریکی نو مسلم نے قرآن مجید سے حقوق العباد سے متعلق اللہ تعالیٰ کے 100 احکامات جمع کیے' یہ احکامات پوری دنیا میں پھیلے مسلم اسکالرز کو بھجوائے اور پھر ان سے نہایت معصومانہ سا سوال کیا ''ہم مسلمان اللہ تعالیٰ کے ان احکامات پر عمل کیوں نہیں کرتے'' مسلم اسکالرز کے پاس اس معصومانہ سوال کا کوئی جواب نہیں تھا۔ مجھے چند دن قبل ایک دوست نے یہ احکامات ''فارورڈ'' کر دیے' میں نے پڑھے اور میں بڑی دیر تک اپنے آپ سے پوچھتا رہا ''ہمارے رب نے ہمیں قرآن مجید کے ذریعے یہ احکامات دے رکھے ہیں' ہم میں سے کتنے لوگ ہیں جو اللہ تعالیٰ کے ان احکامات پر پورا اترتے ہیں'' میں یہ احکامات سو نمبر کا پرچہ سمجھ کر ترجمہ کر رہا ہوں اور میں یہ آپ کے سامنے رکھ رہا ہوں' آپ پہلے یہ پرچہ حل کریں' پھر خود اس کی مارکنگ

کریں، پھر اپنے پاس یا فیل ہونے کا فیصلہ کریں اور آخر میں یہ سوچیں ہم قیامت کے دن کیا منہ لے کر اپنے رب کے سامنے پیش ہوں گے' آپ کا یہ جواب فیصلہ کرے گا ہم کتنے مسلمان ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

(1) گفتگو کے دوران بد تمیزی نہ کیا کرو(2) غصے کو قابو میں رکھو(3) دوسروں کے ساتھ بھلائی کرو(4) تکبر نہ کرو(5) دوسروں کی غلطیاں معاف کر دیا کرو (7)لوگوں کے ساتھ آہستہ بولا کرو(8) دوسروں کا مذاق نہ اڑایا کرو (9) اپنی آواز نیچی رکھا کرو (10) والدین کی خدمت کیا کرو (10)منہ سے والدین کی توہین کا ایک لفظ نہ نکالو (11) والدین کی اجازت کے بغیر ان کے کمرے میں داخل نہ ہوا کرو (12) حساب لکھ لیا کرو(13) کسی کی اندھا دھند تقلید نہ کرو(14) اگر مقروض مشکل وقت سے گزر رہا ہو تو اسے ادائیگی کے لیے مزید وقت

دے دیا کرو (15) سود نہ کھاؤ (16) رشوت نہ لو (17) وعدہ نہ توڑو

(18) دوسروں پر اعتماد کیا کرو (19) سچ میں جھوٹ نہ ملایا کرو (20)

لوگوں کے درمیان انصاف قائم کیا کرو (21) انصاف کے لیے

مضبوطی سے کھڑے ہو جایا کرو (22) مرنے والوں کی دولت خاندان

کے تمام ارکان میں تقسیم کیا کرو (23) خواتین بھی وراثت میں حصہ

دار ہیں (24) یتیموں کی جائیداد پر قبضہ نہ کرو (25) یتیموں کی

حفاظت کرو(26) دوسروں کا مال بلاضرورت خرچ نہ کرو (27)

لوگوں کے درمیان صلح کراؤ (28) بدگمانی سے بچو (29) غیبت نہ کرو

(30) جاسوسی نہ کرو (31) خیرات کیا کرو (32) غرباء کو کھانا کھلایا

کرو (33) ضرورت مندوں کو تلاش کرکے ان کی مدد کیا کرو (34)

فضول خرچی نہ کیا کرو (35) خیرات کرکے جتلایا نہ کرو (36)

مہمانوں کی عزت کیا کرو (37) نیکی پہلے خود کرو اور پھر دوسروں کو

تلقین کرو (38) زمین پر برائی نہ پھیلایا کرو (39) لوگوں کو مسجدوں

میں داخلے سے نہ روکو (40) صرف ان کے ساتھ لڑو جو تمہارے ساتھ

لڑیں (41) جنگ کے دوران جنگ کے آداب کا خیال رکھو (42)

جنگ کے دوران پیٹھ نہ دکھاؤ (43) مذہب میں کوئی سختی نہیں (44)

تمام انبیاء پر ایمان لاؤ (45) حیض کے دنوں میں مباشرت نہ کرو

(46) بچوں کو دو سال تک ماں کا دودھ پلاؤ (47) جنسی بدکاری سے بچو

(48) حکمرانوں کو میرٹ پر منتخب کرو (49) کسی پر اس کی ہمت سے

زیادہ بوجھ نہ ڈالو (50) نفاق سے بچو (51) کائنات کی تخلیق اور عجائب

کے بارے میں گہرائی سے غور کرو (52) عورتیں اور مرد اپنے اعمال کا

برابر حصہ پائیں گے (53) خونی رشتوں میں (کزن میرج) شادی نہ

کرو (54) مرد کو خاندان کا سربراہ ہونا چاہیے (55) بخیل نہ بنو (56)

حسد نہ کرو (57) ایک دوسرے کو قتل نہ کرو (58) فریب (فریبی)

کی وکالت نہ کرو(59) گناہ اور شدت میں دوسروں کے ساتھ تعاون نہ کرو(60) نیکی میں ایک دوسری کی مدد کرو(61) اکثریت سچ کی کسوٹی نہیں ہوتی (62) صحیح راستے پر رہو(63) جرائم کی سزا دے کر مثال قائم کرو(64) گناہ اور ناانصافی کے خلاف جدوجہد کرتے رہو(65) مردہ جانور' خون اور سور کا گوشت حرام ہے(66) شراب اور دوسری منشیات سے پرہیز کرو(67) جواءنہ کھیلو(68) ہیرا پھیری نہ کرو(69) چغلی نہ کھاؤ (70) کھاؤ اور پیو لیکن اصراف نہ کرو(71) نماز کے وقت اچھے کپڑے پہنو(72) آپ سے جو لوگ مدد اور تحفظ مانگیں ان کی حفاظت کرو' انھیں مدد دو (73) طہارت قائم رکھو(74) اللہ کی رحمت سے کبھی مایوس نہ ہو(75) اللہ نادانستگی میں کی جانے والی غلطیاں معاف کر دیتا ہے(76) لوگوں کو دانائی اور اچھی ہدایت کے ساتھ اللہ کی طرف بلاؤ(77) کوئی شخص کسی کے گناہوں کا بوجھ نہیں

اٹھائے گا(78) غربت کے خوف سے اپنے بچوں کو قتل نہ کرو(79)
جس کے بارے میں علم نہ ہو اس کا پیچھا نہ کرو 80) پوشیدہ چیزوں سے
دور رہا کرو (کھوج نہ لگاؤ) (81) اجازت کے بغیر دوسروں کے گھروں
میں داخل نہ ہو(82) اللہ اپنی ذات پر یقین رکھنے والوں کی حفاظت کرتا
ہے(83) زمین پر عاجزی کے ساتھ چلو(84) دنیا سے اپنے حصے کا کام
مکمل کر کے جاؤ(85) اللہ کی ذات کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرو(86)
ہم جنس پرستی میں نہ پڑو(87) صحیح(سچ) کا ساتھ دو' غلط سے پرہیز
کرو(88) زمین پر ڈھٹائی سے نہ چلو(89) عورتیں اپنی زینت کی
نمائش نہ کریں (90) اللہ شرک کے سوا تمام گناہ معاف کر دیتا
ہے(91) اللہ کی رحمت سے مایوس نہ ہو(92) برائی کو اچھائی سے ختم
کرو (93) فیصلے مشاورت کے ساتھ کیا کرو (94) تم میں وہ زیادہ معزز
ہے جو زیادہ پرہیز گار ہے (95) مذہب میں رہبانیت نہیں (96) اللہ

علم والوں کو مقدم رکھتا ہے (97) غیر مسلموں کے ساتھ مہربانی اور اخلاق کے ساتھ پیش آؤ (98) خود کو لالچ سے بچاؤ (99) اللہ سے معافی مانگو' وہ معاف کرنے اور رحم کرنے والا ہے (100) جو شخص دست سوال دراز کرے اسے انکار نہ کرو۔

اللہ تعالیٰ کے یہ سو احکامات حقوق العباد ہیں' ہم جب تک سو نمبروں کے اس پرچے میں پاس نہیں ہوتے ہم اس وقت تک نہ مسلمان ہو سکتے ہیں اور نہ ہی اللہ کا قرب حاصل کر سکتے ہیں خواہ ہم پوری زندگی سجدے میں گزار دیں یا پھر خانہ کعبہ کی چوکھٹ پر جان دے دیں' آپ یہ پرچہ حل کریں' مارکنگ کریں اور اپنے گریڈز کا فیصلہ خود کر لیں۔ مجھے یقین ہے میرے سمیت کوئی مسلمان اس امتحان میں پاس نہیں ہو سکے گا۔ اللہ ہمیں اس کی بھرپور تیاری کی توفیق عطا فرمائے (آمین) محتاجِ دعاء محمد موسیٰ شاکر غفر اللہ لہ

مکی جامع مسجد شفیلڈ یو کے